# امثال القرآن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## غیر اللہ کو پکارنے والوں کی مثالیں

### پہلی مثال

وَمَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا كَمَثَلِ الَّذِي يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ إِلَّا دُعَاءً وَنِدَاءً صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ (البقرۃ:171)

اور ان لوگوں کی مثال جنہوں نے کفر کیا اس شخص کی مثال کی طرح ہے جو اس کو آواز دے جو پکار اور آواز کے سوا کچھ نہ سنتا ہو۔ وہ بہرے ہیں ،گونگے ہیں ،اندھے ہیں پس وہ عقل سے کام نہیں لیتے ۔

### دوسری مثال

لَهُ دَعْوَةُ الْحَقِّ وَالَّذِينَ يَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ لَا يَسْتَجِيبُونَ لَهُمْ بِشَيْءٍ إِلَّا كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ إِلَى الْمَاءِ لِيَبْلُغَ فَاهُ وَمَا هُوَ بِبَالِغِهِ وَمَا دُعَاءُ الْكَافِرِينَ إِلَّا فِي ضَلَالٍ (الرعد:14)

اسی کو ہی پکارنا برحق ہے اور وہ لوگ جو اس کے سوا کو پکارتے ہیں وہ انہیں کچھ بھی جواب نہیں دیتے مگر (اس شخص) کی طرح جو اپنے دونوں ہاتھ پانی کی طرف پھیلائے تاکہ وہ اس کے منہ تک پہنچ جائے حالانکہ وہ اسے پہنچنے والا نہیں اور کافروں کی دعا محض گمراہی (کی طرف ہی جاتی ) ہے۔

## کرنے کے کام

- ✓ دعا میں اخلاص
- ✓ صرف اللہ کو پکارنا
- ✓ اللہ تعالی خود حکم دیتے ہیں کہ اس کو پکارا جائے اور اسی سے مانگا جائے
- ✓ اللہ تعالی نے دعا مانگنے کا حکم دیا ہے اور قبولیت کا وعدہ کیا ہے
- ✓ ہمیشہ اللہ ہی سے مدد مانگنا
- ✓ خوشحالی میں بکثرت مانگنا
- ✓ دعا کرنے سے عاجز نہ آنا

